بعض العلماء انہ یستحب ذکر مسئلۃ من المسائل الفقہیۃ ۔ یعنی تحقیق میں نے بعض علماء سے سنا کہ دفن کے بعد قبر کے پاس کسی مسئلہ فقہ کا ذکر مستحب ہے۔ اشعۃ اللمعات شرح فارسی مشکوٰۃ میں اس کی وجہ بیان فرماتے ہیں کہ باعثِ نزولِ رحمت است" اور فرماتے ہیں" مناسبِ حال ذکر مسئلہ فرائض است" اور فرماتے ہیں" کہ اگر ختم قرآن کنند اولیٰ وافضل باشد"۔ جب علمائے کرام نے حکایاتِ اہلِ خیر و تذکرہ صالحین و ختم قرآن در بیان مسئلہ فقہیہ و ذکرِ فرائض کو مستحب ٹھہرایا حالانکہ ان میں بالخصوص کوئی حدیث وارد نہیں بلکہ وہ صرف وہی کہ میت کو نزولِ رحمت کی حاجت اور ان امور میں نزولِ رحمت تو اذان کہ بشہادتِ احادیث موجبِ نزولِ رحمت و دفعِ عذاب ہے کیونکر جائز بلکہ مستحب[1] نہ ہوگی۔ بحمد اللہ! یہ پندرہ دلیلیں ہیں کہ چند ساعت میں فیضِ قدیر سے قلبِ فقیر پر فائض ہوئیں ناظرِ منصف جانے گا کہ ان میں اکثر تو محض استخراجِ فقیر ہیں اور باقی کے بعض مقدمات اگرچہ بعض اجلہ علمائے اہلسنت وجماعت رحمہم اللہ تعالیٰ کے کلام میں مذکور مگر فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہ نے تکمیل ترتیب و تسجیلِ تقریب سے ہر مقدمہ منفردہ کو دلیل کا ملا اور ہر مذکورِ ضمنی کو مقصود و مستقل کر دیا والحمد للہ رب العالمین بایں ہمہ ع لا اشک ان الفضل للمتقدم ؏ ہم پر ان اکابر کا شکر واجب جنہوں نے اپنی تلاش و کوشش سے بہت کچھ متفرق کو یکجا کیا اور اس دشوار کام کو ہم پر آسان کر دیا۔ جزاھم اللہ عنا وعن الاسلام و السنۃ خیر جزاء و شکر مساعیہم الجمیلۃ فی حمایۃ الملۃ الغراء و نکایۃ الفتنۃ العوراء و حنا ھم بفضل رسول نبی علی حمید یوم القضاء وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا و مولانا محمد و

---

[1] بالجملہ بحمد اللہ تعالیٰ ان دلائلِ جلائل نے کالشمس فی وسط السماء واضح کر دیا کہ اس اذان کا جواز بلکہ استحباب یقینی بلکہ بنظر عمومات شرع بوجوہ کثیرہ فردِ سنت ہے۔ شاید وہ بعض علماء جنہوں نے اس کے سنت ہونے کی تصریح فرمائی جن کا قول امام ابن حجر مکی و علامہ خیر رملی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم نے نقل کیا یہی معنے مراد لیتے ہوں کہ فردِ سنت ہے نہ کہ فرقاً سنت لہٰذا مناسب کہ کبھی کبھی ترک بھی کریں اگر اوہام عوام معنے ثانی کیطرف جاتے دیکھیں واللہ تعالیٰ اعلم ۱۲ منہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

---

۱؎ رحمت کے نازل ہونے کا سبب ہے ۲؎ علم میراث کا مسئلہ ذکر کرنا حال کے مناسب ہے ۳؎ اگر قرآن مجید کا ختم کریں تو اولیٰ اور افضل ہوگا ۴؎ دلیل کو دعوے کے مطابق ہونے کے حکم سے ۱۲ ۵؎ بیشک فضیلت متقدمین ہی کو ہے ۱۲ ۶؎ اللہ تعالیٰ انہیں ہماری طرف سے اور اسلام وسنت کیطرف سے بہترین جزا دے اور روشن ملت کی حمایت اور ہولناک فتنے کی سرکوبی کیلئے ان کی خوبصورت کوششوں کو شرفِ قبولیت بخشے اور انہیں پاکیزہ، بلند، محمود اور پسندیدہ رسول کی فضیلت اور ان کے احسان کی قیامت کے دن خوشخبری دے ۱۲ (ترجمہ از شرف قادری)

الّا فی صعبۃ الاوقات الکرماۃ آمین۔ تنبیہات جلیلہ۔ تنبیہ اول: بحمداللہ کلام اپنے مطلع پر بازغ ہوا۔ حاجت

حاجتِ نجی پر نظر کرے کہ اذان میں اتباعًا اللہ الرحمٰن اس میت اور ان احیاء کے لئے کتنے منافع ہیں

سات منافع میت کے لئے (۱) بحولہ تعالیٰ شیطان رجیم کے شر سے پناہ (۲) بدولت

تکبیر عذابِ نار سے امان (۳) جوابِ سوالات کا یاد آجانا (۴) ذکرِ اذان کے باعث عذاب

قبر سے نجات پانا (۵) ببرکتِ ذکرِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نزولِ رحمت (۶) بدولتِ

اذان دفعِ وحشت (۷) زوالِ غم وحصولِ سرور وفرحت۔ اور پندرہ احیاء کے لئے سات تو

یہی سات منافع اپنے بھائی مسلمان کو پہنچانا کہ ہر نفع رسانی جدا حسنہ ہے اور ہر حسنہ کم سے کم

دس نیکیاں، پھر نفع رسانی مسلم کی فضیلتیں خدا ہی جانتا ہے (۸) میت کے لئے تدبیرِ دفعِ

شیطان سے اتباعِ سنت (۹) تدبیرِ آسانیِ جواب سے اتباعِ سنت (۱۰) دعاء عند القبر سے

اتباعِ سنت (۱۱) بقصدِ نفعِ میت قبر کے پاس تکبیریں کہہ کر اتباعِ سنت (۱۲) مطلق ذکر کے

فوائد جن سے قرآن وحدیث مالامال (۱۳) ذکرِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سبب

رحمتیں پانا (۱۴) مطلق دعا کے فوائد ہاتھ آنا جیسے حدیث میں مغز عبادت فرمایا (۱۵) مطلق

اذان کے برکات جن میں جہاں تک آواز پہنچے مغفرت اور ہر تر وخشک کی استغفار وشہادت

اور دلوں کو صبر وسکون وراحت ہے اور لطف یہ کہ اذان میں اصل کلمے سات ہی ہیں۔

اللہ اکبر، اشہد ان لا الٰہ الا اللہ، اشہد ان محمدا رسول اللہ، حی علی الصلاۃ، حی علی

الفلاح، اللہ اکبر، لا الٰہ الا اللہ، اور مکررات کو گنئے تو پندرہ ہوتے ہیں، میت کے لئے

سات منافع سات اور احیاء کے لئے پندرہ انہیں سات اور پندرہ کے برکات ہیں۔ والحمد للہ رب العالمین۔

تعجب کرتا ہوں کہ حضرات مانعین نے میت مسلم اور احیاء کو ان فوائد جلیلہ سے محروم رکھنے میں کیا نفع

سمجھا ہے! ہمیں تو مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا ہے من استطاع

منکم ان ینفع اخاہ فلینفعہ۔[1] تم میں جس سے ہوسکے کہ اپنے بھائی مسلمان کو کوئی نفع پہنچائے

تو لازم ومناسب ہے کہ پہنچائے۔ رواہ احمد ومسلم عن جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ

عنہما۔ پھر خدا جانے اس ارشاد کے بعد جب تک خاص جزئیہ کی شرعًا ممانعت نہ ہو ممانعت

---

[1] ملخص حدیث کو امام احمد و مسلم نے حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے ۱۲ شرف قادری

کہاں سے کہاں تک ہے واللہ الموفق۔ تنبیہ دوم حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں نیۃ المؤمن خیر من عملہٖ "مسلمان کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے"۱ رواہ البیہقی عن انس و الطبرانی فی الکبیر عن سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور بے شک جو علم نیت جانتا ہے ایک ایک فعل کو اپنے لئے کئی کئی نیکیاں کر سکتا ہے مثلاً جب نماز کے لئے مسجد کو چلا اور صرف یہی قصد ہے کہ نماز پڑھوں گا تو بے شک اس کا یہ چلنا محمود ہر قدم پر ایک نیکی لکھیں گے اور دوسرے پر گناہ محو کریں گے مگر عالم نیت اس ایک ہی فعل میں اتنی نیتیں کر سکتا ہے (۱) اصل مقصود یعنی نماز کو جاتا ہوں (۲) خانۂ خدا کی زیارت کروں گا (۳) شعارِ اسلام ظاہر کرتا ہوں (۴) داعی اللہ کی اجابت کرتا ہوں (۵) تحیۃ المسجد پڑھنے جاتا ہوں (۶) مسجد سے خس و خاشاک وغیرہ دور کروں گا (۷) اعتکاف کرنے جاتا ہوں کہ مذہبِ مفتی بہ پر اعتکاف کے لئے روزہ شرط نہیں اور ایک ساعت کا بھی ہو سکتا ہے جب سے داخل ہو باہر آنے تک اعتکاف کی نیت کر لے انتظار نماز و ادائے نماز کے ساتھ اعتکاف کا بھی ثواب پائے گا (۸) امر الٰہی خذوا زینتکم عند کل مسجد کے امتثال کو جاتا ہوں (۹) جو وہاں علم والا ملیگا اس سے مسائل پوچھوں گا دین کی باتیں سیکھوں گا (۱۰) جاہلوں کو مسئلے بتاؤں گا دین سکھاؤں گا (۱۱) جو علم میں میرے برابر ہوگا اس سے علم کی تکرار کرونگا (۱۲) علماء کی زیارت (۱۳) نیک مسلمانوں کا دیدار (۱۴) دوستوں سے ملاقات (۱۵) مسلمانوں سے میل (۱۶) جو رشتہ دار ملیں گے ان سے بکشادہ پیشانی مل کر صلۂ رحم (۱۷) اہلِ اسلام کو سلام (۱۸) مسلمانوں سے مصافحہ کرونگا (۱۹) انکے سلام کا جواب دوں گا (۲۰) نماز جماعت میں مسلمانوں کی برکتیں حاصل کرونگا (۲۱، ۲۲) مسجد میں جاتے نکلتے حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر سلام عرض کرونگا بسم اللہ الحمد للہ والسلام علی رسول اللہ (۲۳، ۲۴) دخول و خروج میں حضور و آل حضور و ازواج حضور پر درود بھیجوں گا کہ اللھم صل علی سیدنا محمد و علی آل سیدنا محمد و علی ازواج سیدنا محمد (۲۵) بیمار کی مزاج پرسی کروں گا (۲۶) اگر کوئی غمی والا ملا تعزیت کروں گا (۲۷) جس مسلمان کو چھینک آئی اور اس نے الحمد للہ کہا اسے "یرحمک اللہ" کہوں گا۔ (۲۸، ۲۹) امر بالمعروف و نہی عن المنکر کروں گا (۳۰) نمازیوں کے وضو کو پانی دوں گا (۳۱، ۳۲)

۱ اس حدیث کو بیہقی نے حضرت انس اور طبرانی نے معجم کبیر میں حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ۲ سنہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طاقت بانعمۃ لے ہر حدیث کی تعمیل کرتا ہوں ۱۲ مشرف قادری

خود مؤذن ہے یا مسجد میں کوئی مؤذن مقرر نہیں تو نیت کرے کہ اذان و اقامت کہوں گا اب اگر یہ کہنے نہ پایا دوسرے نے کہہ دی تاہم اپنی نیت پر اذان و اقامت کا ثواب پا چکا فقد وقع اجرہ علی اللہ (۳۳) جو راہ بھولا ہو گا راستہ بتاؤں گا (۳۴) اندھے کی دستگیری کروں گا۔ (۳۵) جنازہ ملا تو نماز پڑھوں گا (۳۶) موقع پایا تو ساتھ دفن تک جاؤں گا (۳۷) دو مسلمانوں میں نزاع ہوئی تو حتی الوسع صلح کراؤں گا (۳۸، ۳۹) مسجد میں جاتے وقت دہنے اور نکلتے وقت بائیں پاؤں کی تقدیم سے اتباعِ سنت کروں گا۔ (۴۰) راہ میں لکھا ہوا کاغذ پاؤں گا اٹھا کر ادب سے رکھ دوں گا الی غیر ذلک من نیات کثیرۃ۔ تو دیکھئے کہ جو ان ارادوں کے ساتھ گھر سے مسجد کو چلا وہ صرف حسنۂ نماز کے لئے نہیں جاتا بلکہ ان چالیس حسنات کے لئے جاتا ہے تو گویا اس کا یہ چلنا چالیس طرف چلنا ہے اور ہر قدم چالیس قدم، پہلے اگر ہر قدم ایک نیکی تھا اب چالیس نیکیاں ہو گا۔ اسی طرح قبر پر اذان دینے والے کو چاہئے کہ ان پندرہ نیتوں کا تفصیلی قصد کرے تاکہ ہر نیت پر جداگانہ ثواب پائے اور ان کے ساتھ یہ بھی ارادہ ہو کہ مجھے میت کے لئے دعا کا حکم ہے اس کی اجابت کا سبب حاصل کرتا ہوں اور نیز اس سے پہلے عملِ صالح کی تقدیم چاہئے یہ ادبِ دعا بجا لاتا ہوں الی غیر ذلک مما یستخرجہ العارف النبیل واللہ الھادی الی سواء السبیل۔ بہت لوگ اذان تو دیتے ہیں مگر ان منافع و نیات سے غافل ہیں وہ جو کچھ نیت کرتے ہیں اسی قدر پائیں گے فانما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ مانوی۔ تنبیہ سوم جہال منکرین یہاں اعتراض کرتے ہیں کہ اذان تو اعلامِ نماز کے لئے ہے یہاں کونسی نماز ہو گی جس کے لئے اذان کہی جاتی ہے مگر یہ ان کی جہالت انہیں کو زیب دیتی ہے وہ نہیں جانتے کہ اذان میں کیا کیا اغراض و منافع ہیں اور شرعِ مطہر نے نماز کے سوا کن کن مواضع میں اذان مستحب فرمائی ہے۔ از انجملہ گوشِ مغموم میں اور دفعِ وحشت کو کہنا تو یہیں گزرا اور

له یہ چالیس نیتیں ہیں جن میں پچیس علما نے ارشاد فرمائیں اور چودہ فقیر نے بڑھائیں جن کے ہندسوں پر خط کھینچے ہیں ۱۲ منہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ——— عه اعمال کا ثواب نیتوں سے ہی ہے اور ہر شخص کے لئے وہی کچھ ہے جس کی اس نے نیت کی ۱۲ اشرفی

بچے کے کان میں اذان دیتے سنا ہی ہوگا[عہ] ان کے سوا اور بہت مواقع ہیں جن کی تفصیل ہم نے اپنے رسالہ "نسیم الصبا" میں ذکر کی۔ تنبیہ چہارم شرعِ مطہر کی اصل کلی ہے کہ جو امر مقاصدِ شرع سے مطابق ہو محمود ہے اور جو مخالف ہو مردود اور حکم مطلق اس کے تمام افراد میں جاری و ساری جب تک کسی خاص خصوصیت سے نہی شرعی وارد نہ ہو تو بعد ثبوت حسن مطلق حسنِ مقید پر کسی دلیل کی حاجت نہیں بلکہ حسنِ مطلق ہی اس پر دلیل قاطع اور بقاعدۂ مناظرہ اثباتِ ممانعت ذمۂ مانع، معہذا اصل اشیاء میں اباحت تو قائلِ جواز متمسک بہ اصل ہے کہ اصلاً دلیل کی حاجت نہیں رکھتا، اجازت خصوصیت کو اجازت خاصہ وارد ہونے پر موقوف جاننا اور منع خصوصیت کے لئے منع خاص وارد ہونیکی ضرورت نہ ماننا صرف تحکم و زبردستی ہی نہیں بلکہ دائرہ عقل و نقل سے خروج اور مطمورہ سفہ و جہل میں کامل ولوج ہے۔ علمائے سنت شکر اللہ تعالیٰ مساعیہم الجمیلہ ان سب مباحث کو اعلیٰ درجہ پر طے فرما چکے سان تمام اصول جلیلہ رفیعہ و دیگر قواعدِ نافعہ بدیعہ کی تنقیح بلیغ و تحقیق بازغ حضرت خاتم المحققین امام المدققین حجۃ اللہ فی الارضین معجزہ من معجزات سید المرسلین صلوات اللہ و سلامہ علیہ و علٰی آلہٖ و اصحابہٖ اجمعین سید العلماء سند الکملاء تاج الافاضل سراج الاماثل حضرت والد ماجد قدس اللہ سرہ و رزقنا برہ نے کتاب مستطاب "اصول الرشاد لقمع مبانی الفساد" و کتاب لاجواب "اذاقۃ الاثام لمانعی عمل المولد و القیام" وغیرہا میں افادہ فرمائی اور فقیر نے بھی بقدر حاجت اپنے رسائل "اقامۃ القیامۃ علی طاعن القیام لنبی تہامۃ[عمہ] ۱۲۹۹ھ" و رسالہ "منیر العین فی حکم تقبیل الابہامین ۱۳۰۱ھ" و رسالہ "نسیم الصبا فی ان الاذان یحول الوبا ۱۳۰۲ھ" وغیرہا تصانیف میں ذکر کی یہاں ان مباحث کے ایراد سے تطویل کی ضرورت نہیں حضرات مخالفین باآنکہ ہزار ہا بار گھر تک پہنچ چکے اگر پھر ہمت فرمائیں گے انشاء اللہ العزیز وہ جواب باصواب پائیں گے جسکے انوار باہرہ و لمعات قاہرہ کے حضور باطل

---

[لہ] بعض احمق جاہل[عہ] گوش مولود کی اذان سے یہ جواب دیتے ہیں کہ اس کی نماز تو بعد موت مولود ہوتی ہے یعنی نماز جنازہ یہ اذان جو قبر پر کہو گے اسکی نماز کہاں ہے اذان گوش مولود کو نماز جنازہ کی اذان بتانا جیسے جہالت فاحشہ ہے خود ظاہر ہے مگر ان کا جواب قبر کی یہ ترکی کہ نماز جنازہ جس طرح صرف قیام سے ہوتی ہے جو ادنیٰ افعال ہے ایک نماز روزِ محشر صرف سجود سے ہوگی جو اعلیٰ افعال نماز ہے جس دن کشف ساق ہوگا اور مسلمان سجدے میں گر پڑینگے منافق سجدہ نہ کر سکیں گے جس کا بیان قرآن عظیم سورۃ ن شریفہ میں ہے قبر کی اذان اس نماز کی اذان ہے ۱۲ منہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

[عہ] بیوقوفی اور جہالت کے گڑھے میں مکمل طور پر داخل ہوتا ہے ۱۲ اشرف لاہوری

[عمہ] یہ رسالہ مبارکہ مکتبہ رضویہ کی طرف سے شائع ہو چکا ہے ۱۲ اشرف لاہوری

کی آنکھیں جھپکیں اور اس کی سہانی روشنیوں، دلکشا تجلیوں سے حق وصواب کے نورانی چہرے دیکھیں وباللہ التوفیق وہو المعین والحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین محمد و آلہ وصحبہ اجمعین آمین آمین برحمتک یا ارحم الراحمین۔ الحمد للہ کہ یہ رسالہ آخر محرم ۱۳۰۷ھ سے دو جلسوں میں تمام ہوا واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

کتبہ
عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی
عفی عنہ بمحمدن المصطفیٰ النبی الامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

محمدی سنی حنفی قادری ۱۳۰۱
عبد المصطفیٰ احمد رضا خان

الجواب صحیح ویؤید کلام المجیب فی الدلیل الاول ما فی الحصن الحصین اذا تغولت الغیلان نادی بالاذان مر مص ای رواہ مسلم عن ابی ہریرۃ والبزار عن سعد بن ابی وقاص وابن ابی شیبۃ عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہم الحرز الثمین للملا علی القاری علیہ رحمۃ الباری

اصاب المجیب
حررہ الفقیر عبد القادر القادری عفی عنہ

محب الرسول ۱۲۹۱
محمد عبد القادر

المجیب مصیب عبدہ الفقیر عبد المقتدر
العثمانی القادری غفر اللہ لہ

عبد المقتدر ۱۲۸۹ محمد
مطیع الرسول

فقیر ابو الحسین احمد میاں صاحب حفظہ

عرف میاں صاحب قادری
سید ابو الحسین احمد نوری

صح الجواب

محب احمد قادری
عبد الرسول ۱۲۹۴

الجواب صحیح

محمد فضل المجید

فضل مجید

قد اصاب من اجاب

حافظ بخش محمد ۳۰۰

ان ہذا ہو الحق القراح والصدق الصراح
محمد لائق علی عفی عنہ

عفی عنہ ۱۲۸۷
محمد لائق علی

للہ در المجیب المصیب ابو المظہر محمد امیر اللہ عفی عنہ

ابو المظہر محمد امیر اللہ

نعم ما اجاب
بیلا استاذ المحقق
ادام اللہ فیضہ علینا سلطانہ

لقد صح الجواب
اللھم اعط الجزاء بالخیر لکاتبہ
فی الدارین آمین یا رب العلمین

محمد حسن ۱۲۸۳

## فتوٰے صلاۃ خوانی بعد اذان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سلسلہ خاتم اکرم حضرت خاتم العرفاء سند الاولیاء نور العارفین سراج السالکین مستند الواصلین جامع الکمال المعنوی والصوری حضرت سیدنا و مولانا سید شاہ ابو الحسین احمد نوری میاں صاحب قبلہ تاجدار مسند مارہرہ مطہرہ ادام اللہ ظلہم علینا واعلی افاضاتہم آمین والہ مہر مطہر حضرت خاتم المحققین امام المدققین سراج الفقہاء والمحدثین تاج الفحول محب الرسول جناب مولانا مولوی محمد عبد القادر صاحب قادری بدایونی دامت برکاتہم وقدست فیوضاتہم آمین ۱۲ منہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ماقولکم رحمکم اللہ تعالیٰ کہ اذان کے بعد صلاۃ جیسا کہ جامع مسجد مصطفیٰ آباد وغیرہ میں رواج ہے جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب

اذان کے بعد نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر صلوٰۃ[1] وسلام عرض کرنا کہ ملک عرب ومصر وشام وغیرہا بلاد دار الاسلام بلکہ خاص مسجد الحرام ومسجدِ اقدس مدینہ طیبہ میں مغرب کے سوا پانچوں وقتوں میں معمول ہے اور پانچسو برس سے زیادہ گزرے کہ ائمہ وعلماء اس فعل پر تقریر وتسلیم کرتے آتے بیشک جائز ومقبول ہے اور اس میں کسی طرح محذورِ شرعی نہیں حضور سید پر نور رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکرِ اقدس ہر وقت ہر آن مسلمان کا ایمان ایمان کی جان جان کا چین چین کا سامان ہے الحمد للہ رب العٰلمین حضرت حق جل وعلا فرماتا ہے ورفعنا لک ذکرک "اونچا کیا ہم نے تیرے لئے تیرا ذکر" اور ارشاد فرماتا ہے انا اعطینٰک الکوثر "بیشک ہم نے تمہیں خیرِ کثیر عطا فرمایا" اور فرماتا ہے ان شانئک ھو الابتر "بیشک تیرا بدخواہ خود ہی بے برکت ہے قال فی المدارک ھو الابتر المنقطع عن کل خیر لا انت لان کل من یولد الی یوم القیمۃ من المؤمنین فھم اولادک واعقابک وذکرک مرفوع علی المنابر علی لسان کل عالم وذاکر الی اٰخر الدھر یبدؤ بذکر اللہ ویثنی بذکرک ولک فی الاٰخرۃ ما لا یدخل تحت الوصف" یعنی حق تعالیٰ اپنے پیارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے فرماتا ہے تیرا دشمن ہی ہر خیر سے جدا ہے نہ تو کہ قیامت تک جتنے مسلمان پیدا ہوں گے سب تیرے بال بچے ہیں اور تیرا ذکر منبروں پر اور ہر عالم اور ہر ذکر کرنیوالے کی زبان پر ابد الآباد تک بلند ہے ہمیشہ خدا کے نام سے ابتداء ہوگی اور اس کے برابر ہی تیرا ذکر کیا جائے گا اور تیرے لئے آخرت میں جو خوبیاں ہیں وہ بیان سے باہر ہیں" تو معلوم ہوا کہ تکثیر ذکرِ شریف حضور سید المحبوبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرت حق تبارک وتعالیٰ کو محبوب اور معاذ اللہ ان کے ذکر کی کمی ان کے دشمنوں کی تمنا، قسم اس کی جس نے ان کے ذکر کو ابد الآباد تک رفعت بخشی کہ خدا ہی کا چاہا ہوگا اور ان کے دشمنوں کی تمنا کبھی نہ بر آئیگی، کروڑوں اسی امید ملک زمین کا پیوند ہوگئے کہ کسطرح انکی یاد میں کمی واقع ہو مگر وہ خود ہی خاک میں ملتے گئے اور ان کا ذکر تو قیامت

---

[1] حدیث شریف میں ہے کہ اذا سمعتم المؤذن فقولوا مثل ما یقول ثم صلوا علی فانہ من صلی علی صلوۃ صلی اللہ علیہ بہا عشرًا "جب تم مؤذن کی آواز سنو تو اسیطرح کہو جسطرح وہ کہتا ہے پھر مجھ پر درود بھیجو کیونکہ جو شخص مجھ پر ایک دفعہ درود شریف بھیجیگا اللہ تعالیٰ اس پر اس درود کے بدلے دس رحمتیں نازل فرمائیگا" اس حدیث کو امام مسلم نے حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت کیا (مسلم شریف جلد اول ۱۶۶) اس حدیث شریف میں درود شریف پڑھنے کا عام حکم ہے آہستہ ہو یا بلند آواز سے پھر یہ حکم مؤذن کو بھی شامل ہے کیونکہ حضور صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں من صلی علی صلوۃ صلی اللہ بہا عشرًا "جس نے مجھ پر درود شریف بھیجا اللہ تعالےٰ اس کے بدلے اس پر دس رحمتیں بھیجے گا" ۱۲ شرف لاہور ے ✣

تک بلند ہے جس سے ہفت آسمان و زمین گونج رہے ہیں والحمد للہ رب العلمین ابن حبان اپنی صحیح اور ابو یعلیٰ
مسند میں سیدنا ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں ان النبی صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم قال اتانی جبریل فقال ان ربی و ربک یقول کیف رفعت ذکرک قلت اللہ اعلم قال
اذا ذکرت ذکرت معی یعنی مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں میرے پاس جبرئیل نے آکر عرض
کی میرا اور حضور کا پروردگار حضور سے ارشاد فرماتا ہے تم نے جانا میں نے کیونکر تمہارا ذکر بلند کیا میں نے
کہا خدا خوب جانتا ہے کہا یوں کہ جب میں ذکر کیا جاؤں تم میرے ساتھ یاد کیے جاؤ۔ ابن عساکر
کعب احبار سے روایت کرتے ہیں سیدنا آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنے صاحبزادہ سیدنا شیث
علیہ الصلوٰۃ والسلام کو وصیت کی کلما ذکرت اللہ فاذکر الی جنبہ اسم محمد صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم "جب تو خدا کو یاد کرے اس کے برابر محمد صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام لینا۔ خرابی اس
کیلئے جو ان کا نام جپنے کو شرک بتاتے اور فرمایا فاکثر ذکرہ فان الملئکۃ تذکرہ فی کل
ساعاتہا "محمد صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یاد بکثرت کرنا کہ فرشتے ہر گھڑی ان کی یاد کرتے
رہتے ہیں۔ حدیث شریف میں ہے حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں من
احب شیئا اکثر من ذکرہ "جو کسی چیز کو دوست رکھتا ہے اس کی یاد بہت کرتا ہے"[1] ابو نعیم
والدیلمی عن ام المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور مروی کہ فرماتے ہیں صلے اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم ذکر الانبیاء من العبادات و ذکر الصالحین کفارۃ "ذکر انبیاء کا عبادت سے ہے اور ذکر نیکوں کا
کفارۂ گناہ۔ رواہ فی مسند الفردوس عن معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ[2] اور وارد کہ
فرماتے ہیں صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ذکر علی عبادۃ "علی کا ذکر عبادت ہے۔ رواہ الدیلمی
عن ام المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا[3] سبحان اللہ! جب حضرت مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ
وجہہ اور تمام اولیاء کے ذکر کی یہ فضیلتیں ہیں تو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا
ذکر تو حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ذکر ہے خوشی و شادمانی اور اللہ تعالیٰ کی
برکت و مہربانی اس مسلمان کے لیے جس نے ان کے ذکر کو حرز جاں بنایا اور ہر وقت

---

[1] اس حدیث کو ابو نعیم و دیلمی نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کیا ۱۲ [2] اس حدیث کو
دیلمی نے مسند الفردوس میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ۱۲ [3] اس حدیث کو دیلمی نے ام المؤمنین
حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کیا ۱۲ محمد عبد الحکیم شرف قادری

اور ہر آن اس میں مشغول رہ کر لطف ایمان اٹھایا برخلاف اس طاغی سرکش کے جو ذوقِ ایمان سے دفعۃً ہاتھ اٹھا کر کہتا ہے " ذکر رسول اللہ مطلقا حسن نیست " اعوذ باللہ من خباثۃ العقیدۃ۔ درمختار میں ہے التسلیم بعد الاذان حدث فی ربیع الآخر سبعمائۃ واحدی وثمانین فی عشاء لیلۃ الاثنین ثم یوم الجمعۃ ثم بعد عشر سنین حدث فی الکل الا المغرب ثم فیہا مرتین و ھو بدعۃ حسنۃ " اذان کے بعد صلاۃ وسلام عرض کرنا شب دوشنبہ نماز عشاء ماہ ربیع الآخر ۷۸۱ھ ہجری قدسی میں حادث ہوا پھر جمعہ کے دن پھر دس برس بعد مغرب کے سوا سب نمازوں میں پھر دو دفعہ مغرب میں بھی اور یہ ان تازہ باتوں میں ہے جو نیک ومحمود ہیں " امام محدث شمس الملۃ والدین سخاوی قول البدیع، پھر علامہ عمر بن نجیم نہر الفائق شرح کنز الدقائق، پھر فاضل محقق مولانا امین الملۃ والدین شامی رد المحتار علی الدر المختار میں فرماتے ہیں والصواب من الاقوال انھا بدعۃ حسنۃ " حق بات یہ ہے کہ وہ بدعت حسنہ ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی
عفی عنہ بمحمد المصطفیٰ النبی الامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

(مہر) محمدی سنی حنفی قادری ۱۳۰۱ عبد المصطفیٰ احمد رضا خان

المجیب مصیب مثاب
والجواب صحیح وصواب
حررہ الفقیر عبد المقتدر القادری
العثمانی البدایونی غفر اللہ تعالیٰ لہ

(مہر) عبد المقتدر ۱۲۸۹ مطیع الرسول عبد




اصاب من اجاب
حررہ الفقیر عبد القادر القادری عفی عنہ

(مہر) محب الرسول قادری ۱۲۹۱ عبد القادر

---

۱؎ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم ۱۲ منہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ
۲؎ رسول اللہ کا ذکر مطلقا حسن نہیں ہے (ہم کہتے ہیں صلے اللہ تعالےٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ واصحابہ وبارک وسلم ۱۲) شرف قادری

ذلک الجواب ہو الصواب

صح الجواب بلا ارتیاب

عبد الرزاق بن عبد الصمد ۱۲۹۶

قد اصاب من اجاب

حافظ بخش محمد ۱۳۰۰

للہ در المجیب المثاب حیث افاد واطاب

احمد محمدی ارشاد حسین ۱۲۸۲

الجواب صواب

محمد امداد حسین ۱۲۸۵

الحمد للہ ما اجاب بہ مولانا المحقق واستاذنا المدقق دام فضلہ ومد ظلہ فہو الحق بلا فریۃ وخلافہ باطل بلا مریۃ واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ الفقیر عبد الرحمن بن احمد القریشی غفر اللہ تعالیٰ لہ

۱۲۹۸ عبد اللہ

نعم الجواب وحبذا التحقیق للصدق والصواب

محمد سلامت اللہ ابو الذکا سراج الدین

رباالخیر

# جنازہ کے ساتھ بلند آواز سے ذکر!

اعلیحضرت قدس سرہٗ سے سوال کیا گیا کہ جنازے کے آگے بلند آواز سے ذکر کرنا ، مولود شریف پڑھنا جائز ہے یا مکروہ بعض کتب فقہ میں اسے مکروہ تحریمی اور تنزیہی لکھا ہے اعلیحضرت قدس سرہٗ کے جواب کا خلاصہ درج ذیل ہے :۔

اللہ عزوجل کا ذکر اصل مقصود اور تمام عبادات کی جان ہے " اَقِمِ الصَّلٰوۃَ لِذِکْرِیْ " (میری یاد کیلئے ہمیشہ نماز ادا کرو) یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِھِمْ (بندگان خدا کھڑے بیٹھے اور لیٹے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں) وَاذْکُرُوا اللّٰہَ کَثِیْرًا لَّعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ (تم اللہ تعالیٰ کا ذکر بکثرت کیا کرو تاکہ کامیاب ہو جاؤ) حدیث شریف میں ہے اَکْثِرُوْا ذِکْرَ اللّٰہِ حَتّٰی یَقُوْلُوْا اِنَّہٗ مَجْنُوْنٌ (اللہ تعالیٰ کا ذکر کثرت سے کیا کرو حتیٰ کہ لوگ کہیں یہ پاگل ہے) ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں :۔ کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یذکر اللہ تعالیٰ علی کل احیانہ (رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر وقت اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے تھے اس حدیث کو امام مسلم ، احمد ، ابو داؤد ، ترمذی ، ابن ماجہ نے روایت کیا اور امام بخاری نے تعلیقاً ذکر کیا) اللہ تعالیٰ کے ذکر سے کونسی چیز بہتر ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے " وَلَذِکْرُ اللّٰہِ اَکْبَرُ " (اللہ تعالیٰ کا ذکر سب سے بڑا ہے) یہ صحیح ہے کہ کتب حنفیہ میں جنازے کے ساتھ ذکر جہر کو مکروہ لکھا ہے لیکن تحقیق سے پتہ چلتا ہے کہ کراہت کا حکم کچھ عوارض غیر لازمہ کی وجہ سے ہے جیسا کہ علامہ خیر الدین رملی استاذ صاحب درمختار وغیرہ محققین نے تحقیق فرمائی ہے ۔

اصل بات یہ ہے کہ ذکر بالجہر سے ہمراہیوں کی توجہ یاد موت سے ہٹ جائیگی حالانکہ اس وقت آدمی کو موت کے خیال میں مستغرق ہونا چاہیئے اسی بناء پر فقہاء کرام نے کراہت کا حکم فرمایا انصاف کیجیے تو یہ حکم اس زمان خیر کے لئے تھا جب جنازے کے ساتھ چلنے والے کو یہ پتہ نہ چلتا کہ ہمارے دائیں بائیں ہاتھ پر کون ہے ہر شخص اپنی فکر میں مشغول ہوتا کہ یہ وقت اپنے لئے بھی آنا ہے اور پھر اس وقت کیا ہوگا ؟ کیسے گذرے گی ؟ اپنے اعمال کی حالت کیا ہے ؟ گویا ہر شخص اس کو اپنا ہی جنازہ جانتا بلاشبہ جنازہ کے ساتھ چلتے وقت مناسب یہی حالت ہے اور اس حالت کے مناسب وہی کلیتہ خاموشی کہ سانس کے سوا اصلاً آواز نہ ہو جب زمانہ بدلا اور صدر اول کا سا خوف عام

مسلمانوں میں نہ رہا بہت سے لوگوں کیلئے بکثرت خاموشی خیال کی پریشانی کا باعث بنی اطبائے قلوب نے زبان سے آہستہ ذکر کا اضافہ فرمایا کہ۔ اِنَّ ارادانْ یذکر اللہ تعالیٰ یذکرہ فی نفسہ (اگر ذکر خدا کرنا چاہے تو آہستہ کرے) اس میں حکمت یہ تھی کہ خاموشی فی نفسہ تو امر مطلوب نہیں محض خاموشی سے ذکر خیر یقیناً بہتر ہے لہٰذا ارشاد ہُوا ان لا یزال لسانک رطباً من ذکر اللہ (تیری زبان ذکر الٰہی سے تر رہنی چاہیئے) پہلی شریعتوں میں خاموشی کا روزہ رکھا جاتا تھا ہماری شریعت مبارکہ نے اسے منسوخ فرما دیا مجوسیوں کے ہاں کھانے کے وقت خاموشی ضروری ہے ہماری شریعت میں مکروہ اور اس سے احتراز لازم ہے یہاں ایک وجہ سے خاموشی مطلوب تھی کہ زبان کے عمل کی وجہ سے توجہ منقسم نہ ہو آہستہ ذکر کرنے کا حکم اس لئے دیا کہ دوسرے لوگ یادِ موت میں مصروف رہیں انکا خیال کہیں منتشر نہ ہو اب دیکھا کہ زمانہ بدلا اور اکثر لوگ غالباً ایسے ہی رہ گئے کہ جنازہ کے وقت اور دفن کے وقت اور قبروں پر بیٹھ کر فضول اور بے فائدہ باتوں دنیاوی تذکروں بلکہ ہنسی مزاح میں مصروف ہو جاتے ہیں۔ النادر مستثنٰی والا فرد بحکم (نادر مستثنٰی ہوتا ہے اسکا الگ حکم بیان نہیں کیا جاتا جیسے کہ فتح القدیر شامی وغیرہ میں ہے) ایسے لوگوں کو ذکر خدا و رسول جل وعلا وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیطرف مشغول کرنا عین صواب و کار ثواب ہے اسی لئے اطبائے روحانی نے بلند آواز سے ذکر کی اجازت دیدی کہ اسطرح ذکر خدا دل پر زیادہ اثر کرتا ہے وسوسے دُور ہوتے ہیں ذکر کرنے والوں کی زبانوں اور سننے والوں کے کانوں کو مشغول کرتا ہے اور غافلوں کو لغویات سے روک کر ذکر کرنے اور اسکے سننے کیطرف بلاتا ہے یہ سمجھ لینا کہ مسلمان ایسے گئے ہیں کہ یادِ خدا بار بار توجہ دلانے کے متاثر نہیں ہونگے جہالت اور بدگمانی ہے۔ جنازے کے ساتھ ذکر بالجہر کے متعلق اختلاف ہے کہ مکروہ تحریمی ہے یا تنزیہی ان میں کس کو ترجیح ہے اس میں بھی اختلاف ہے قنیہ میں کراہت تنزیہ کو ترجیح دی اور اسی پر فتاوی تمہ میں جزم فرمایا اور یہی تجرید و مجتبی و حاوی و بحر الرائق وغیرہا کے لفظ ینبغی کا مفاد ہے اور ترک اولیٰ اصلاً گناہ نہیں جیسے کہ علماء نے اس پر تصریح کی اور ہم نے رسالہ "جمل مجلیہ" میں اسکی تحقیق کی ہے اور عوام کو اللہ عزوجل کے ایسے ذکر سے منع کرنا جو شرعاً گناہ نہ ہو محض بدخواہی عام مسلمین ہے اس کا ارتکاب وُہی شخص کریگا جو مقاصدِ شرع سے جاہل و ناواقف ہو یا مسلمانوں میں اختلاف ڈالکر اپنی رفعت و شہرت چاہتا ہو بلکہ ائمہ ناصحین تو یہاں تک فرماتے ہیں کہ ایسے ناپسندیدہ امر سے منع کرنا ضروری ہے جو بالاجماع حرام ہو بلکہ تصریحیں فرمائیں کہ عوام اگر کسی طرح یادِ خدا میں مشغول ہوں ہرگز منع نہ کیے جائیں اگرچہ وہ طریقہ اپنے مذہب میں حرام ہو۔ مثلاً سورج نکلتے وقت نماز حرام ہے اور عوام پڑھتے ہوں تو انہیں منع کیا نہ جائے کیونکہ کسی طرح وہ خدا کا نام تو لیں اگرچہ کسی دوسرے مذہب پر اسکی صحت ہو سکے جیسے کہ در مختار اور حدیقۃ الندیہ میں ہے۔ امام علامہ ناصح الامہ سیدی عبد الغنی نابلسی قدس سرہ القدسی جنہیں علامہ طحطاوی جیسا فقیہ جلیل العارف باللہ

سیدی عبدالغنی النابلسی کے لقب سے یاد کرتے ہیں ([illegible]) کی کتاب مستطاب الحدیقۃ الندیہ فی شرح الطریقۃ المحمدیہ شریف جلد ۲ مصری کے [illegible] ایک طویل عبارت نقل فرما کر فرماتے ہیں اس کلام میں امام جلیل رحمہ اللہ تعالیٰ کا مختصراً ارشاد چند افادات ہیں (۱) سلف صالح کی عادت جنازہ میں یہ چپ کرنا واقف کو معلوم نہ ہوتا کہ ان میں اہل میت کون ہے اور باقی ہمراہ کون ہے سب ایک سے مغموم و محزون نظر آتے اور اب حال یہ ہے کہ جنازے میں دنیا کی باتوں میں مشغول ہوتے ہیں موت سے انہیں کوئی عبرت نہیں ہوتی انکے دل اس سے غافل ہیں کہ میت پر کیا گذری فرماتے ہیں بلکہ میں نے جنازے میں لوگوں کو ہنستے دیکھا تو ایسی حالت میں ذکر جہر کرنا اور تعظیم خدا و رسول جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بلند آواز سے اظہار عین نصیحت ہے کہ انکے دلوں کے زنگ چھوٹیں اور غفلت سے بیدار ہوں (۲) نیز ذکر جہر میں میت کو تلقین ذکر کا فائدہ کہ وہ سن سن کر سوالات نکیرین کے جواب کیلئے تیار ہو (۳) سیدی علی خواص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ شارع علیہ السلام کیطرف سے مسلمانوں کو ذکر خدا اور رسول جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اذن عام ہے لہذا جبتک کسی خاص صورت کی ممانعت میں کوئی نص یا اجماع نہ ہو تو انکار مناسب نہیں (۴) نیز انہی امام عارف نے فرمایا الٰہی جو اس سے منع کرے اس کا دل کسقدر سخت اندھا ہے جنازے کے ساتھ ذکر خدا اور رسول جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بند کرنے کی تو کوشش اور بھنگ بکتی دیکھیں تو بیچنے والے سے اتنا نہ کہیں کہ یہ تجھ پر حرام ہے فرماتے ہیں بلکہ میں نے انہی ذکر جہر سے منع کرنیوالوں میں سے ایک کو دیکھا کہ اس سے تو منع کرتا ہے اور خود اپنی امامت کی تنخواہ بھنگ فروش کے حرام مال سے لیتا ہے ع با ما شراب خورد و بزاہد نماز کرد (۵) امام عارف باللہ سیدی عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی فرماتے ہیں اکابر کرام کے یہاں عہد ہے جو اچھی بات مسلمانوں نے نئی نکالی ہم اس سے منع نہ کریں گے خصوصاً جب وہ اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے تعلق رکھتی ہو جیسے جنازے کے ساتھ قرآن مجید یا کلمہ شریف یا اور ذکر خدا و رسول کرنا جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (۶) نیز امام ممدوح فرماتے ہیں جو اسے ناجائز کہے اسے شریعت کی سمجھ نہیں (۷) نیز فرماتے ہیں ہر وہ بات کہ زمان برکت توامان حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں نہ تھی مذموم نہیں ہوتی (یعنی سلب کلی درست نہیں) ورنہ اسکا دروازہ کھلے تو ائمہ مجتہدین نے جتنی نیک باتیں نکالیں ان کے وہ سب اقوال مردود ہو جائیں (۸) فرماتے ہیں بلکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے ارشاد سے کہ (جو شخص دین اسلام میں نیک بات نکالے اسے اسکا اجر ملے اور قیامت تک جتنے لوگ اس نیک بات کو بجا لائیں سب کا ثواب اس ایجاد کنندہ کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے) علمائے امت کیلئے اس کا دروازہ کھول دیا کہ نیک طریقے ایجاد کرکے جاری کریں اور انہیں شریعت محمدیہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ملحق کریں یعنی جب حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عام اجازت فرمائی ہے تو جو نیک بات نئی پیدا ہوگی وہ نئی نہیں بلکہ حضور کے اس اذن عام سے حضور ہی کی شریعت ہے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (۹) فرماتے ہیں کہ شرع مطہر

میں اس سے ممانعت نہ آنا ہی اسکے جواز کی دلیل ہے اگر جنازے کے ساتھ ذکر الٰہی منع ہوتا تو کم از کم ایک حدیث تو اسکی ممانعت میں آتی جیسے رکوع میں قرآن مجید پڑھنا منع ہے تو اسکی ممانعت کی حدیث موجود ہے تو جس چیز سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سکوت فرمایا وہ کبھی ہمارے زمانے میں منع نہیں ہو سکتی۔ (۱۰) نتیجہ یہ نکلا کہ اگر جنازے کے تمام ہمراہی بلند آواز سے کلمہ طیبہ وغیرہا ذکر خدا اور رسول عز وعلا وصلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کرتے چلیں تو کچھ اعتراض نہیں بلکہ اسکا کرنا نہ کرنے سے افضل ہے (فتاوی رضویہ ج۴ ص۱۳۵ و ص۱۳۶ ملخصاً)

دیارِ مصر کے مفتی حضرت العلامہ شیخ عبدالقادر رافعی فاروقی حنفی "رد المحتار" المعروف بہ شامی کے حاشیہ تحریر المختار ج۱ ص۱۲۳ میں فرماتے ہیں:۔

ونقل عن السيد الطاهر الاهدل انه قال السنة وان كانت هنا السكوت لكن قد اعتاد الناس كثرة الصلوة على النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم ورفع اصواتهم بذالك وهم ان منعوا ابت نفوسهم عن السكوت والتفكر فيقعون في كلام دنيوي وربما وقعوا في غيبة وانكار المنكر اذا افضىٰ الى ما هو اعظم منكرا كان تركه احب ارتكابا لاخف المفسدتين كما هو القاعدة الشرعية انتهى ملخصاً اھ

(سید طاہر اہدل سے منقول ہے کہ اس جگہ (جنازہ کے ساتھ چلتے ہوئے) اگرچہ خاموشی مسنون ہے لیکن آجکل، لوگ بلند آواز سے درود شریف پڑھنے کے عادی ہیں انہیں اگر منع کیا جائے تو وہ خاموش ہو کر غور وفکر (یادِ موت) کیلئے تیار نہیں ہوں گے بلکہ دنیا کی باتوں میں مصروف ہو جائیں گے اور اکثر کسی کی غیبت میں مبتلا ہو جائیں گے اور قاعدہ شرعیہ یہ ہے کہ جب کسی (فی نفسہ) ناپسندیدہ چیز کے منع کرنے سے بڑی خرابی لازم آ رہی ہو تو اس سے منع نہ کرنا بہتر ہے تاکہ نسبتاً کم خرابی کا ارتکاب ہو۔)

یعنی خاموشی سے غور وفکر کرنا اگرچہ ذکر بالجہر سے بہتر ہے لیکن آجکل کے ماحول میں لوگ دنیاوی اور بے فائدہ باتوں غیبت، جھوٹ، ہنسی مزاح میں مشغول ہو جاتے ہیں اس سے اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب مکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ذکر یقیناً بہتر اور مفید ہوگا اللہ تعالیٰ راہِ ہدایت واستقامت عطا فرمائے

★ ———————— : شرف لاہوری

